خیال جنون کی نوبت پہونچی ہر چند پہلی ہی مین اوس پوجا کو غلط کہتا تھا مگر دل منتشر کہ یہہ سب کچھہ جھوٹ تھا تو
یہہ ظہور کیا ہوا ہر چند اسکو لسبی دور کرنا چاہا لیکن دور نہین ہوتا تھا دعا کیا کہ یا اللہ یہہ پوجا غلط ہی تو
بطفیل شافع محشر میرے اعتقاد و ایمانکی حفظ و نگہبانی تیرے ہاتھہ ہی مین بعد یکایک یہہ خیال بندہا کہ
عوام الناس کہتی ہین کہ پنچ مل خدا اور خدا مل پنچ اور مسلمانونمین مشہور آوازہ خلق اللہ نقارہ خدا
پھر تو متواتر اوسکی تائید ہونے لگی کہ مزن فال بد تا شود کار بد آدمی زبانسی نیک فال نکالے ان
استدلالونسے یہہ اثبات کیا کہ وہ لوگ متفق اللفظ اوس بیماری کی نسبت جو گئی گئی کا اظہار کئے وہ آوازہ
خلق نقارہ خدا تہا اور نہ دیسی یہہ صدا جو سبکی زبانسی نکلی اللہ تعالے کے نزدیک مقبول ہو گئی اور بیماری
رفع ہوی یون آوازہ خلق نقارہ خدا کا اثبات ہوا تب شکر یہ ہادی بجالایا کہ خلش محدود نہ جاتا رہا
جب ایسے شبہات حادث ہوتے ہین تب آدمی مجبور ہو جاتا ہی اور دفعیہ اوسکا غیر ممکن اور ایسے شبہات اہل تقلید کے
اعتقاد کو خراب اور اہل تحقیق کو مشتبہ کر دیتے ہین اور اہل تصدیق کا نگہبان و حافظ معبود ہوتا ہی
اور شبہاتکو مٹاتا ہی تقلید پابندی بزرگان ہی تحقیق پس از استماع پند و نصایح علما و فضلا
یہہ بدلائل ثابت کیا جاتا کہ کل مخلوق کا کوئی خالق پیدا کرنے و مارنے والا ہی یہہ زمین و آسمان شمس و
قمر بغیر بانی خود نہین ہی ان سبکا بنانے والا معبود ہی غرضکہ مخلوق پر حق خالق کا اثبات یہہ مسلمانی تحقیقی
ہی تقلید کا مزہ اور تھا تحقیق مین لطف دوسرا ملا اور حفظ ایمان و لذت اسلام جب ہی حاصل
ہوگی جب تصدیق ہوگی اور مین اپنے تین مسلمان تصدیقی بنانیکا قصد کرکے ایک صاحب سے
کہا کہ مجہی ایسی ترکیب بتائی تا مین مسلمان ہو جاؤن فرمایا تعمیل احکام خدا و رسول۔
مین کہا بعد مسلمان ہونیکی تعمیل احکام فرض و واجب ہوتی ہی نہ قبل مسلمان ہونے فرمائی کلمہ پڑھنے سے
آدمی مسلمان ہوتا ہی۔ مین کہا عشرہ شریف مین سنا ہی اہل شیعہ سنیا غیں ہیٹر وغیرہ کو بڑی ذوق و
شوق سی کلمہ پڑھتی دیکھا اور سنا ہون کیا ان سب کلمہ خوانونپر اطلاق مسلمانی آتا ہی کیسے نہین "

کلمہ پڑھنے کی شرط میں پوچھا وہ فرمائی تو کہی تصدیق بالقلب و اقرار باللسان تب کہا کہ اقرار لسانیمین تو مسلمان اور دوسرے مذہب والی برابر ہوا ب دار و مدار مسلمانی کا تصدیق قلب پر رہا ہی وہ فرمائی کو کہی دلسے قبول کرنا میں کہا مقبول القلب نہین ہی تصدیق بمعنی شہادت اور شہادت گواہی کو کہتی ہین اور گواہی بے دیکھی ہو نہین سکتی مسلمانکو چاہئی کہ پہلے اشہدان لا الہ کی تصدیق کریے بعد زبانسی اقرار تب مسلمان ہوگا اور تعلیم تصدیق قلب بغیر رہبر کامل نہین ہو سکتی جو صاحب ایسی تصدیق مین داخل ہون مجھی بہی دعائے خیر سی یاد فرماوین وحدہ سی اثبات ہوی کہ دوسرا نہین۔

اور لا شریک لہ سے بہی ظاہر ہوا کہ دوسرا بہی ہی لیکن شریک نہین ہی یہہ بحث بہی بغیر تصدیق کلمہ حل نہین ہو سکتی سمجھنا چاہئی کہ ذات خالق ایک دوسری مخلوق صفت گو ذات سی الگ ہی لیکن شریک ذات نہین ذات مین و صفت خیر و شر ہر دو ذاتسی آتی ہین لیکن ذات خیر و شر ہر دو سے بری جو اکہ ہر صفت کی ساتھہ خلاف موجود ہی اور ذاتمین خلاف نہین لہذا یہان خیر و شر قایم ہوئی تفہیم شریک اوسکو کہین گے کہ نفع و ضرر ہر دو کا اثر ذات پر موثر ہو اور جسپر اثر نفع و ضرر موثر نہین وہ شریک سی علیحدہ ہوگیا جبکہ ذات مین خلاف نہین تو خیر و شر کو تعلق ذاتسی نہین جب تعلق نہ ہوا اثر موثر نہین دیکھہ لو خیر و شر موثر بہ صفات ہین مثلاً کوئی شخص برے اقوال و افعال کا عمل کیا یا اچھی اعمال و الفاظ کا مستعمل ہوا تو ہر دو کا اثر صفت پر آتا ہی ذاتسی تعلق نہین پس جب تک یہہ کوائف بتصریح معلوم نہون سمجھہ برابر نہوگی ذات درجہ کمال مین ہی کہ جہان اثر خیر و شر نہین۔

ایک کامل چہری یا تلوار وغیرہ بنایا کہ جسکی ضرب سی مجروح و صحت نپائی یہہ کمال کامل ہی اوسمین نہ خیر ہی نہ شر مگر ہر دو اثر موجود جب کسی نے کسی پر ضرب کیا تو الزام بذمہ فاعل نہ بذمہ کامل۔

کا کمال ایسا ہی کہ کسی نے کہا منشی خط لکہدی لکہدیا درزی کپڑا سیدی سیدیا صحاف جلد بنا دیے

بناد یا مصور تصویر کہنچدے کہنچد یا یہ جز کامل کے کمال تہی نہ ذات منشی وغیرہ تہی اور نہ وہ شریک ذات ایک شخص بمقابلہ جماعت اگر وعظ و پند و نصایح کیا لوگ نیکمرد عالم کہی یکجا زہد تقوے کی وجہ سے زاہد کہا یا اور کہین افعالونسی فاسق فاجر غرضکہ اعمال صفاتی کے وجہ سے کہین رحیم سخی حتی کہ درجہ ولایت و شیطان تک موسوم و منسوب ہوا تو یہ جملہ اوسی ایک وجود کی صفات ہین نہ ذات پس آدمی دیکھہ لے کہ ذاتین صفات اور صفاتین خلاف ہی ۔

پہر فاسق و فاجر نے حالت فسق و فجور مین گذارا اور کافر نے کفر مین بسر لے گیا تب پرست و بردے بت سر جہکا یا گبر آتش سے التجا لایا تو کوئی سورج سے مدعا چاہا تو کوئی مسجد مین دست بدعا دراز لایا سبکو رزاق رزق پہونچا یا رحیم نے رحم فرما حاجت روا کیا مرادین برلا یا دعائین قبول کیا جو کہ ذات معبود وحدہ لاشریک اور یہ جسقدر بیان ہوئے اونمین سے کوئی شریک ذات معبود نہ تہا پر توئی فیض اوسی معبود کے بہر حال حاجت روائی کی جو کہ ذات درجہ کمال مین ہے اوسکے نزدیک سب مساوی کسی سے نہ تعلق نہ خلاف ۔

ایکصاحب سے ریل ملاقات ہوئی کہے کہ آدمی کلمہ پڑہنے سے مسلمان ہوتا لوگ کہتے ہین اور حالت مسلمانی ایسی کہ قبل از دین محمدی ہمارے دادا پر دادا سے ہوگئے جو لات منات عزا کو خدا جانتے ہون گے جب حضرت نے اونکا خدا نہونا ثابت فرمائے تو وہ سب تردید اعتقاد کلمہ پڑہے اور اشہدان لا الہ الا اللہ کہے اور مسلمان ہوئے اور تب سے یہ سلسلہ مسلمانی اون کے اولاد مین جاری ہے اور اب تک اوسی اعتقاد پر قایم چلے آرہے ہین کلمہ خوانی سے مسلمان ہونا اونکا سطرح پر سمجہا جائے جس شخص کے اعتقاد اشہدان لا الہ مین خلل آئے البتہ اوسکو کلمہ پڑہنے سے مسلمان ہونا کہا جائے سزاوار ہے کلمہ پڑہنے سے نہ ایسے شخص کا مسلمان ہونا تصور کیا جائیگا جسکے اعتقاد مین تفرقہ ہی نہوا ہو کلمہ خوانی سے مسلمانی اونہین کے لئے موضوع ہے

جنکے اعتقاد وایمان ویقین مین تفرقہ ہوں آبا اجدادہی مسلمانونکو کلمہ خوانی کیا اور کیسا مسلمان
بناتی ہی بتایا جاوے ویا یہہ قبول کیا جاوے کہ مسلمان متذکرہ الصدر کو کلمہ پڑہنا مسلمان نہین بناتا
ہے **جواب** مسلمانی مین مقدم یہی ظاہر وباطن کو یکسان رکہنا اور یہہ امر متعلق بہ وجود
جداگانہ ہی اگر باپ ظاہر وباطن کو اپنی درست کیا تو تاوقتیکہ بیٹا اوسکا اپنی ظاہر وباطن کو یکسان
ہونیکی اصلاح نکریگا نہ ہوگا اور عمل باپکا اوسمین موثر نہ ہیگا چنانچہ باپ عالم کامل ہو اور بیٹا
اوسکا علم حاصل نکرے یا کمال نہ سیکہے تو وہ نہ عالم ہوگا اور نہ کامل علی ہذا باپ زاہد بیٹا
فاسق باپ عابد بیٹا فاجر پس جیسی یہہ اثرات پدری موثر نہین یہہ عمل بہی بہ وجود جداگانہ متعلق ہے
— دیکہو انسان منعقد اور متعلق ہے اور پر دو حال کے ایک ظاہر دوسرا باطن پس دیکہو کہ
باپکے روییہ بیٹے کے روییہ مین خلاف باپکا ظاہر باطن ایک تو بیٹے کا دوسرا طریق علی ہذا بخل
وسخاوغیرہ ابواب بہت ہین کہ خلاف ہین ہوتے ہین چنانچہ کلمہ خوانی مین تصدیق قلب
واقرار لسانی جب تک یہہ ہر دو شرط پوری نہوں تو آپ ہی فرماتے کہ ایسی شخص پر اطلاق
مسلمانی کیا جائیگا اقرار لسانی نے شرعاً تصدیق مسلمانی کی اب اقرار نہو تو مسلمان ہونا کیونکر
سمجہا جائیگا دوسرے تصدیق قلبی کی شرط ہی تو اب ہم یہہ کہتے ہین کہ جب تک جو معاہدہ مسلمانی
کے لئی مقرر ہین پورے ادا نکئے جائینگے وہ مسلمان پورا نہوگا خیر اگر ایک معاہدہ اقرار
لسانی اشہد ان لا الہ کا پورا کیا جاے اور دوسرا معاہدہ تصدیق قلبی پورا نہ کیا جاے تب بہی پورا
معاہدہ نہوا ظاہر کہ اصلاح قلبی کے لئی تصدیق باطنی ہے جب ظاہر وباطن ایک ہوکر یون کلمہ
خوانی آدمی کو مسلمان بناتی ہی اور جب کسی امر کی تصدیق ہو جاتی ہی تب شبہ اور گمان
اور وہم وخیال کو گنجایش باقی نہین رہتی ہی پس اگر جد وپدر اسطرح بعد تصدیق مسلمانی
کا اقرار زبانی کی تو یہہ امر اونہین کے ذاتکے ساتہہ ہی نہ بیٹے اور پوتے کے ساتہہ ہوگا یہہ تو

جو کریگا پائیگا نہ کریگا محروم رہجاییگا باپ دادا کی پیروی کی تقلید ہوگی تصدیق کہانتک آئیگی۔

**خوف و رجا کے درمیان رضا** جو کہ افعال انسانی اِن ہردو کے درمیان ہوتے ہین اور طاعت معبود تو نہ خوف کی درست ہوتی ہے نہ رجا کی اگر دوزخ کے اذیت سے بچنے کی یا جنت و حوض کوثر ملنے کی غرض سے کیجاویگی تو یہہ ہردو داخل بطاعت نہین سمجہنا چاہئی کہ درمیان خوف و رجا کے رہنیکا حکم ہے اور انکے درمیان مین جانیکا موقع جبہی حاصل ہوگا جب اِن ہردو مین جدائی کیجاویگی اور جدائی اوسیوقت سمجہی جاویگی جب ایک جا سے ہردو علیحدہ کئے جاوینگے۔ دیکہو یہہ دونون جسم مین موجود ہین پہلے جسم سے انکو علیحدہ کرکے ان دو کے درمیان انکی گنجایش نکالین بعد انکے درمیان جو آیا خوف و رجا دونو نسے جدائی ہوئی مطلب یہہ قدر کہ دونو نسے جدا دونون کے بیچ مین رہے کہ خیر الامور اوسطہا کہا ہے جب خوف و رجا سے چہٹکارہ ہوگا تب درمیان مین انکا موقع پائیگا اور وہ ہردوسی حد اپنی پر معبود و جائیگا ہان دونون اسکے ساتھہ ہون پرواہ نہین مگر یہہ خود خوف یا رجا نہ بنجائی اور نہ انکے ساتھہ ہوجائے کیونکہ خوف و رجا سودمند و نافع نہین نہ یہان کام دیے اور نہ وہان کام دینگے۔

**نقل تین خادمون کی** ایک صاحب کے تین خادم تہے ایک خدمت بخوف انجام دیتا تہا اور سمجہتا تہا کہ قصور مین صاحب سزا دیگا کہ جو باعث میری ضرر کا ہے۔ دوسرا خادم باُمید رجا کار خدمت انجام دیتا تہا کہ صاحب خوش و خوشنود ہوگا تو مجہے کچہہ عطا کریگا اور وہ میری بہبود کا سبب ہوگی تیسرا خادم جانتا کہ مین خدمت کیلئی موضوع کیا گیا ہون تا خدمت انجام دون و رضا جوئی مالک میرا منصب ہے میری نفع و ضرر کو خدمت سے تعلق نہین۔

**تتمہ** بیچ ملازم اوّل و دوم ہردو خود غرض خواہان بہبود خود نفع کے خواہان خدمت کے

غیر متحمل ہے بظاہر اپنے تئین بندہ صاحب شمار کرتے تھے اور باطن وہ بندہ خوف و رجا خادم
سے ہو ہی ہر دو سے جدا وقت سرفرازی اپنے تئین بندہ تابعدار لائق سرفرازی اور بوقت
عتاب اپنے تئین گنہگار اور اوسکا سزاوار جانکر تابع مرضی رہنا چاہتا تھا مقام عبدیت کہ رجا غیر
ہر دو کے ملنے پر خوش ہونا اور خوف یہہ کہ حالت لامعلوم پر مغموم ہونا جبکہ مال کار پر جسکی
علم نہ ہو خوش و رنجیدگی ہر دو عبث اسیلئے اور صاحب کی مرضی نہ ہو ہی نہ دے علی ہذا
خوف زیادہ ہوتا آدمی سکے جاتے ہین ناامیدی پیدا کرتا ہے پس مرد وہی کہ ان ہر دو کو ہر دو
جانب کہی ہو مرضی معبود پر چھوڑ دے جو چاہے گا کریگا امر و نہی کا پابند رہے اور اوسکو نفع
نفع و ضرر مین داخل کرے نیت مین رضای خالق موجود ہو جب خیال اپنے نفع و ضرر کا آئیگا
بندہ اس خصوصیت سے جدا ہو جائیگا اعمال کو اپنے نظر مین اچھے دیکھ مطمئن اور اوسپر نازان
نہ ہو بلکہ یہہ سمجھے کہ اگر اللہ کی نزدیک یہہ لیاقت مقبولیت رکھین گے تو بھی اوسپر کسیطرحکا فخر یا
یا دعوے نہین کیونکہ اللہ تعالی وجہ ذات انکو اسی کے لئے پیدا کیا ہے مگر علم اون اعمال پر
بھی نہین کہ وہ کس درجہ مقبول و نامقبول مین داخل ہونیکے لائق ہین لہذا محول بخدا
کیا ہون اور اگر اسکی نظر مین فعل خطا کا وقوع مین آنا پایا جائے تو اوسپر دلیر نہ ہوئے
نادم ہو کر یا اللہ مجھہ مین بھول چوک کا خمیر ہے اب تو مالک ہے اور مختار تیری مرضی کے حوالہ
یا مدد جبکہ اللہ تعالی بندہ کو خاص اپنے لئے بنایا ہے تو اسکے کل کام اللہ واسطے ہونا چاہئے
جو بندے خوف و رجا کے ہون وہ خوف و رجا کے واسطے کام کرین اور ہمکو ان ہر دو کے درمیان
رہنے کا حکم ہے نہ دونوں کے ساتھ اسلئے دونوں سے جدا ہر دو کے درمیان رضای معبود پر
جاتے ہین کہ دنیا و آخرت کیلئے مقصد قایم کر چکا اور اوسپر مقصد و مجازی ہے تو سراسر
غلط ہے کہ طاعت و بندگی بامید بہشت جنت و خوف دوزخ وغیرہ کیجائے نہین نہین تعمیل

احکام کرنا اور سیر مالک جب بر رضای خود دی عطا سمجھنا نہ معاوضہ مانگنا۔

اللہ تعالیٰ اپنی تئین رازق و روزی رسان فرماتا ہے اور بندہ اپنے تدبیر و فکر و کسب و کمال کو روزی رسا بنا کر جو سمجھتا ہے کہ مین کھانا کماتا ہون اس ضعف اعتقادی کو آدمی اپنے دل سے دور کرے۔

کاربار دنیا ماشاء اللہ سب عزیز ایسے دیکھے ہوئین نے دنیا مین کسیکو اللہ واسطی کچھہ کرتے نہین دیکھا احکام شرعی روزہ نماز حج زکواۃ تو برای تعمیل ہوتے ہین اور مین ہی کسیقدر کرتا ہون مگر الحق ہر سمجھہ کر سچ بولتا ہون کہ یہہ سب کچھہ اللہ واسطی نہین کرتے ہین نیت مین یہہ کہ جنت حوض کوثر حور غلمان یادہ در دنیا ستر در عاقبت مین ملے پس یہہ سب اوسکی واسطے ہوئے نہ اللہ واسطے خیر یہہ نہ ہو تو یہہ تو نہی ہولی بات ہے کہ جو اظہر من الشمس نظر آرہی ہے کہ سب پیٹ کے واسطی کرتے ہین درزی ہیولی سائین باورچی خدمتگار سپاہی منشی متصدی بیوپاری بزاز بنیاری عالم فاضل جو اور جسقدر کرتے ہین سب اپنی پیٹ کیواسطی کہ کچھہ میسر ہو خواہ دنیا مین یا آخرت مین

## خمسہ میان نظیر

| | |
|---|---|
| کرتا ہے کوئی جور و جفا پیٹ کے لئے | سہتا ہے کوئی رنج و بلا پیٹ کے لئے |
| سیکھا ہے کوئی مکر و دغا پیٹ کے لئے | پھرتا ہے کوئی بے سر و پا پیٹ کیلئے |
| جو ہے سو ہو رہا ہے فدا پیٹ کیلئے | |
| عاجز ہین اسکے واسطی کیا شاہ کیا وزیر | محتاج ہین اسیکے لئے بخشی و امیر |
| منشی وکیل ایلچی متصدی و مشیر | چاکر نفر غلام تونگر غنی فقیر |
| سب کر رہے ہین فکر سدا پیٹ کیلئے | |
| صراف جوہری سے لگا سیٹھہ ساہوکار | دلال جوہر و کناری کے پیشہ دار |

بنپاری و بزاز اناجونکی کار بار ہو — بیوپار لین دین بنج قرض اور ادہار

بیٹھے ہین سب دوکان لگا پیٹ کیلئے

بیٹھے ہین مسجدون مین مصلی بچھا بچھا — جیبے ہین کے ہاتھہ مین تسبیح کو پھرا
واعظ کے ہر سخن مین ہی کہانے کا مدعا — عابد بہی دعوتون کی عبادت ہی کر رہا

زاہد بہی مانگتا ہے دعا پیٹ کیلئے

بدنام ہے اسیکے لئے خلق مین کلال — قصاب بہی کرے ہی اسیکے لئے حلال
صیاد بہی اسکی لئے پہیلا ہے جال — ٹہگ بہی اسیکے واسطے پہانسی گلے مین ڈال

ہر وقت گہونٹتا ہے گلا پیٹ کیلئے

تب گہٹ اوچکی چور دغا باز راہ مار — عیار جیب کترے نظر باز ہوشیار
سب ہی اپنے پیٹ کے کرتی ہین کار بار — کوئی خدا کیواسطے کرتا نہین شکار

بلی بہی مارتی ہے چوہا پیٹ کے لئے

فاضل کے فضل مین ہے اسکی ہی التجا — عابد نجومی کا بہی اسی پر ہے مدعا
ملا بہی دن گذارتی ہی لڑکے پڑہا پڑہا — شاعر بہی دیکہئے تو قصیدے بنا بنا

کیا کیا کرے ہی وصف و ثنا پیٹ کیلئے

قاضی کے حالکی بہی یہی بات ہے گواہ — مفتی کے قصد کی بہی یہہ شاہد ہی خواہ مخواہ
بید اور حکیم کی بہی اسی پہ ہے اب نگاہ — عطار کے بہی درد کو دیکہا تو ہے اہ

دن رات کرتا ہی دوا پیٹ کیلئے

یہ پیشے ہین اب قران خوان و ملا کا تمام — دوزخ ہین یا بہشت مین مردیکا ہو مقام
مسجد مین بیٹھہ کرتے ہین پنج آیتین تمام — کچہہ ہو پر ادنکو جلدی دعا ملنی اپنے کام

خوش ہونگے جب کہ اون کو ملا پیٹ کیلئے

لاکہ نہین کوئی لے سبے محبت سی حق کا نام — ورنہ سب اپنی پیٹ کے ہین کلام و کلام ہو
نا عاقبت کی فکر نہ راہ خدا سے کام — سمجھے نہ کچھ حال نہ جانا کہ کچھ حرام

جو جس سے ہوسکا سو کیا پیٹ کیلئے

جسکا شکم بھرا ہے وہ ہنستا ہی مثل پھول — خالی ہے جسکا پیٹ وہ روتا ہے ہو ملول
جب تنگ اس گرہ مین پڑے آگی خاک دھول — سوجھے نہ دین دھرم نہ اللہ نا رسول

جو جو کوئی کرے سو بجا پیٹ کے لئے

زردار مالدار گدا شاہ کیا وزیر — سردار کیا غریب تونگر ہو یا فقیر
ہر دم ہے جنکو دیکھو اسی حال مین اسیر — اپنی یہہ ہے دعا ہے شب و روز ای نظیر

دی شرم آبرو سے خدا پیٹ کیلئے

پہلے آدمی اس غرض سی اپنے تئین جدا کرے من بعد کار برائے خدا کرے تب وہ کام البتہ خاص برائے خدا شمار ہوگا جب مجھ اس سے سبکدوشی نہ ہوئی تب اپنی گرانباری در مرشد پر آیا وہ تلقین پایا کہ جس کے سبب میرے کل افعال بدلگئی جب خدا واسطی کوئی کام نہین دکہتا تہا اب عینک دید باطنی مرشد نے ایسے لگادی کہ جسکے سبب نظر سابقہ دید باطنی کے ایسی بدل گئی کہ اب کوئی کار مخلوق واسطی کرنا نظر ہی نہین آتا یہہ انقلاب زمانہ کہنا یا قدرت کا کارخانہ کدہر سے کہان گیا ہون جب خلق اللہ نظر وہ نین ایسی سمائی ہی کہ خالق کا نظر آنا معدوم ہورہا تہا اب خالق پیش نظر ایسا ہی کہ خلق اللہ تمام اوسمین جذب و سلب نظر آئی ہے ۔

ایک صاحب بولی کہ وحدت الوجود خلاف عین الیقین کثرت وجود کو تو دیکھ سکتی مین اور وحدت الوجود بول رہی ہین ایسونکو اگر منسوب نابینا کرین تو کچھ خلاف نہین جواب ع کا نسی

سُننے لنگھے سی دیکھے زبانسی بولے او سیری نہ سمجھی تو ایسے عقل نابینا کہے جاتے ہیں
ایک نہیں ہے تو کیا کہتے ہیں میاں ناسمجھ سمجھو کہ یہہ کل جو ہے ایک ہی وجود ہے۔
سوال ایسی ہوا ہے کہ تشفی نہ ہوئی کبھی جلوہ وجود ایک ہو نہیں سکتا صورت و شکل میں تفرقہ
وچلن میں فرق کہیں عورت کہیں مرد ایک جسم کیسا اور کیا تھا جواب سمجھ کی بات ہے
سمجھ میں نہ آئے تو کیا تک کوئی سمجھائے یہہ نظیر و تمثیلاً تمہاری تفہیم کیجاتی ہے
خزانہ ایک روپیہ بہت۔ روپیہ ایک شکلیں بہت کہ انواع و اقسام کے
و شکل میں فرق۔ کوئی ضربی۔ کوئی قلبی۔ کوئی لوہے کی دام سے چلا تو کوئی
ٹھپہ سے چلا دیکھو روپیہ میں اٹھنی چوانی دوانی۔ عورت کے نام ابھی بھلا کہو
انکو اصلیت میں کم درجہ بتائے جب اس طرح سے دیکھیں تو بہت ہیں ایک کہتا ہے۔
زمین ایک روئیدگی مختلف الانواع و اقسام روئیدگی ایک لذائذ کا ایک
میں فرق دیکھتے چلے جاؤ درخت ایک ڈالیاں بہت ڈالی ایک اشکال مختلف
بیل بہت تخم ایک تخم بہت سوای تخم سب کے شکلیں نہیں خلاف مزہ ہر ایک کا جدا
کہیں کھیری کہیں شاخ جامن املی نارنگی وغیرہ تو کہیں جام سنترہ بہت ہیں
ندیو نالے سی ایک کے ہیں دریا ایک موجیں بہت پانی ایک قطرہ بہت شیر ایک
دانہ بہت جسم ایک اسم بہت باغ ایک پھول بہت شاخ ایک پھل بہت مرغ ایک
انڈے بہت باپ ایک بیٹے بہت جسم ایک اعضا بہت روح ایک قوم بہت ایک
دولت بہت مالک ایک لوہت فلک ایک اخر بہت قلب ایک
ایک مطالب بہت جان ایک قالب بہت شاعر ایک شعر بہت عابد ایک عبادت بہت
راہ ایک رو بہت شاہ ایک لشکر بہت حاکم ایک حکم بہت عاصی ایک گنہ بہت

انکہ ایک الف سے بہت سیاہی ایک نقطہ بہت ظہور اندر ظہور کتاب ایک جز بہت جز ایک
ورق بہت ورق ایک صفحہ بہت صفحہ ایک سطر بہت سطر ایک لفظ بہت لفظ ایک
حرف بہت آدم ایک جصال بہت کھال ایک بال بہت گڑہی ایک پولہ بہت پولہ ایک
تنکے بہت سے کہاں تک ایک ثابت کیا جاے اللہ سبحانہ تعالی فرماوے خاکین تپلہ آدم تپلہ آدم بین آدم تا
اربع عناصر کے بشر کو دو راستہ ہین ایک شریعت دوسرا طریقت دو راستہ ہونیکی
وجہہ یہہ ہے کہ آدمی کا ایک ظاہر اور ایک باطن ہے اس دو راستہ کے رہ رو کو دو منازل ہین ایک
معرفت دوسری حقیقت سیر شریعت کا مقام معرفت سیر طریقت کا مقام حقیقت
اب سمجہنا چاہئے کہ معرفت کیا اور کسکو کہتے اور حقیقت کیا ہے کسکی رسائی ہونا چاہئے
اور جبتک ظاہر معرفت پوشیدہ تو اوسکی نہ معرفت ہو سکتی ہے اور نہ حقیقت پر علم چنانچہ جو کیا اللہ کو
دیکہا یا دیکہاتا ہو ۔ کافر ہوا اور سیر معرفت سے ارشاد من عرف کا ہوا ہے اور وہ معرفت نفس تو آدمی
معرفت خود اپنی کرے اور خود اپنی حقیقت کو پہونچے جب اپنی حقیقت کو پایگا تب وہ حقیقت
پہونچ جو ہو جائیگا اور معرفت اپنی جب کریگا تو جو معرفت مین اسکو حاصل ہوگا وہ یہہ ہی خود
ہو جائیگا ۔ اسوقت چند حروف مفردات کو یکجا جمع کریگا تو اوسکا ایک لفظ ہوگا اور چند الفاظ
سے ایک سطر ہوگی اور چند سطر کا ایک ورق ہوگا اور چند ورق کا جز بنیگا اور چند جز سے کتاب
اب دیکہو ہر حرف و لفظ و سطر و صفحہ و ورق و جز کتاب اور کتابین کاغذ اور یہہ سب جدا جدا
اور سبی ایک کاغذ مین ہین ہر حرف کے باطن مین کاغذ موجود ہے جب اس طرح دیکہیگا تب وحدت الوجود
مین پایگا حروف مفردات دیکہنے والا نہ کتاب کو جانیگا اور نہ کچہہ اوسکی سمجہہ مین آئیگا اس طرح حق اللہ
تمام ذات مین جذب و سلب نظر آئیگی جنکو اس کلام پر شبہہ ہوا ان کا شبہہ مین آنا درست کہ فرد نقا
مین نعمتین ہین نا باصول سے سا نہین اور جو اصولی ہین انمین فہم پر عمل آور ہین ان ہر دو گروہ کی

غلط گو نہین معترضین اعتراضات کرنیکو مستعد پوچھو تو جواب نہ دے کفر و بدعت کہتے ہین واقع ہین
نہ وہ سمجھے ہین نہ اونکو سمجھنا آتا ہے رباعی سنتے ہین نہ گویون کی کیا واہیات ہین نہ نہین یا داون کو
ٹھکانیکی باتین نہ کبھو ذکر نہ کبھو ذکر جنت نہ کیا کرتے ہین پہر کیا نیکی باتین نہ نہین سب باتین سے
یہان فیض حاصل ہو کر دیکھیے خدا سے ملانیکی باتین ۔ نادانسے پرہیز کرنا اسی لیے درست آیا کہ ہا
کار سے نادان سے عجب ہے نادان و کار نادان دونون معیوب ہی ہین لہذا مصداق اوسکے

## نقل ہے

ایک بندر تعلیم مگس رانی مالک کے مگس رانی کیا کرتا تہا ایک روز مالک سویا بندر مگس رانی کرتا تہا ایک
مکہی باوجود بار بار اوڑانی جانیکے پہر منہ پر آ بیٹھتی تہی بندر بخیر خواہی آقا مکہی کو مار ڈالنیکے
غرض سے ایک پتہر لایا اور جب مکہی منہ پر آکی بیٹھی پتہر زور سے مارا مکہی اڑگئی سر آقا کا مجروح ہوا
اب آدمی سمجھ سکتا ہے کہ نتائج خیر خواہی نادان ایسے ہوتے ہین پس لازم و واجب ہے کہ معلومات
کرنے مین کوتاہی نکرے تا ایمان مین تفرقہ آخرت نہ ہو جائے ۔

## فصل پانچوین ابلیس کا ہر آدمی کے ساتھ ہونا ۔

ان قواعد و قیود کے ساتھ آدمی جب مستعد ہوتا ہے تب ابلیس سد راہ آتا ہے اور ظاہر کہ افعال انسانی
دو قسم پر ہین خیر و شر خیر منسوب بخدا و شر منسوب بابلیس اور وہ افعال نیک ہونے دینے
کی غرض سے ہر آدمی کے ساتھ رہتا ہے اور مصاحبین اوسکے ہمراہ رہتے ہین اونکی شناخت
محال اتفاقاً ابلیس مجہے نظر پڑا شناخت کام کر گئی پہچان ہو گئی مین پوچہا اے ابلیس تجہے
مجہہ ایک ضعیف سے کیون عداوت ہے اور تیرا قیام کہان ابلیس کہا ہر وجود انسان کے
ساتہہ میرا قیام ہے مین کہا لاحول پڑہنے سے ابلیس دفع ہو جاتا ہے اوسنے کہا تا زیست انسانکو ابلیس سے

پڑہنا ہیں لاحول پڑہنے سے لباس ضلالت چہین جاتا ہے ابلیس معدوم نہین ہوتا بلکہ بعد تبدل لباس کے پھر مغلطہ دینیکو موجود انسانکی شناخت سے معدوم ہین کہا اگر تو ایک ہر انسان کے ساتھہ کیسا موجود رہتا ہے تو کہا ہر فعل کو اسم اور اسم کو جسم اور جسم مین خواص یا صفت اور خواص و صفت کا نام مصطلح ہر انسان کے ساتھہ ہوں اور شاذ و نادر یہہ مجسم بنتا کہ لوگ کہتے ہین شیطان مجسم جب نظر وجود انسانی سے علحدہ ہوجاتی ہے تب وجود ابلیس معین اور مشخص ہوجاتا ہے پہر کہا خناس عالمین کہانتک تیرا وجود ہر ادمی کے ساتھہ قایم سمجھا جائیگا تو جوابدیا کہ جیسا ادم نام ہے ویسا ہی ابلیس نام اور ہر ادم کے ساتھہ ہے اسکی تصریح تذکرة الاولیا مین موجود ہے ۔

نقل ہے کہ جب آدم علیہ السلام دنیا مین تشریف لائے ابلیس کو ادم کے ورغلانیکا موقع نہ ملنے سے افسوس ہوا تب درگاہ باری مین التجا درازی عمر تا قیام اولاد آدم کیا دعا اوسکی قبول ہوئی من شر الوسواس الخناس کا حکم ہوا ابلیس خناس کو ساتھہ لیکر پردہ زمین پر آیا اور حوا علیہ السلام کے خدمت مین حاضر ہوا آدم علیہ السلام کہین تشریف فرما تھے ابلیس سلام کیا حوا علیہ السلام فرمائے تو کون کہان جوابدیا آپ تنہا ہین خناس کو آپکی خدمت مین رکہہ جاتا ہون تا تنہائی مین رفاقت دے حضرت فرمائے بغیر اجازت آدم علیہ السلام انکار کہنا غیر ممکن کہا مضایقہ نہین اجازت ہوتا تہوڑی دیر کے لئے چہوڑ جاتا ہون یہہ کہہ خناس کو چہوڑ گیا جب آدم علیہ السلام آئے اور ابلیس کا خناس کو چہوڑ جانا معلوم فرمائے کہے وہ برا دو ہو کہ باز ہے خناس کو جان سے مار اوسکے ٹکڑے کر جنگل پہاڑ و زمین بہینک اوکسیطرف تشریف لیگئے ابلیس آیا اور بچہ طلب کیا حوا علیہ السلام اوسکے مارے جانے اور پہاڑوں پر پہینکے جانیکی حقیقت ظاہر کی تب ابلیس پہاڑ و زمین جاکر پکارا وہ بصورت سابق آموجود ہوا ابلیس اوسکو ہمراہ حوا علیہ السلام کے نزدیک لایا اور تہوڑی دیر رہنے دینی کی اجازت چاہا ہر چند حوا علیہ السلام اوسکے رکہنے مین آدم علیہ السلام کی ناراضی کا اظہار فرمائے لیکن ابلیس نے الحاجت تہوڑی

۵

عرصہ کے بعد ابلیس انکے وعدہ پر چھوڑ گیا پھر آدم علیہ السلام تشریف لائے اور خناس کو دیکھہ حضرت سے فرمائے
کہ باوجود منع ابلیس کے خوشامد پر تم دہوکہ کہا اوسے رکھتی ہو اچھا نہیں کرتے یہہ کہکر خناس کو جلاکر خاک
بنادیا مین بہادیا اور کسیطرف تشریف لیگئی ابلیس آیا اور بچہ طلب کیا اور بعد معلوم کرنے کیفیت دریا کے
کہا خناس کو پکارا وہ دریاسے باہر آیا ابلیس اوسی شکل گوسفند بنا پھر حوا علیہ السلام کے نزدیک لا استدعا منت
وسماجت کیا کہ حوا علیہ السلام کو رحم آگیا تھوڑی دیر تک بچہ گوسفند کے رکھنے اجازت فرمائے ابلیس اوسے
چھوڑکر چلا گیا بعد آدم علیہ السلام آئے اور بچہ گوسفند کی حقیقت معلوم فرمایا خفگی حضرت سے فرمائے
کہ باوجود منع تم بچہ ابلیس کو رکھی اور کہنا نہ مانے معلوم ہوا کہ مشیت ایزدی یونہین ہے پھر بچہ گوسفند کو
ذبح کر گوشت پکوا ہر دو حضرت نوش فرمائی جب آدم علیہ السلام باہر تشریف لیگئی ابلیس آیا اور
اپنا بچہ طلب کیا اور زبانی حضرت حوا اوسکے کہائی جانیکی حقیقت سنکر شکریہ بجالائے کہا کہ دعا مستجاب
ہوئی اسیئد برائی ما قیام اولاد آدم قیام ابلیس ہوا یہہ کہکر چلا گیا اسطرح ہر وجود انسانکی ساتھہ وجود
ابلیس قائم ہے۔ تب مین کہا کہ ای ابلیس جبکہ تو رفیق بلکہ ساتھہ پیدا ہوا ہے تو پھر مجھسے دشمنی
اور عداوت کی وجہ کیا جو درپے آزار ہے ابلیس انکار کیا اور کہا کہ نہ مین تمہارا دشمن ہون اور
نہ درپے آزار آدمی نا انصافی سے نظر بر غرض اپنی کر مجھے دشمن ظاہر کرتا ہے ذرا غور کرو کہ آدمی اپنے حظوظ
کی غرض سے مرتکب فعل بد ہو متلذذ ہوتا ہے اور لعن طعن ابلیس پر کرتا ہے ذرا انصاف سے نظر کرو
کہ بعد حظوظ جب اپنے تئین خطادار پایا مغالطہ ابلیس تھا یا اپنے تئین الزام سے بچالینا سمجھا اور ملزم
ابلیس کو بنایا تو کیا ابلیس اسے منعم ہوگیا جب ہوتا کہ ابلیس حظوظ حاصل کرتا جب اوسے کوئی
اور کسیطرح کا نفع و حظ نہیں تو ابلیس کو کہنا اور سمجھنا غلط ہوگیا دوسرے یکہ مغالطہ جب ہی دیا جاتا ہے دشمنی
جب نفع ذاتی اپنا اوسمین دیکھہ لیا جاتا ہے مجبور ہون قبل قصد ارتکاب فعل بد آدمی خود
ابلیس بنجاتا ہے اور مرتکب ہوتا ہے اور مین تماشہ دیکھتا ہون اور خوش ہوتا ہون کہ آدمی سے مجھ

مشابہت کر لیا اگر مجھے حکم ہوتا تو مین اس شیطان صورت انسان پر لاحول پڑہکر دفعیہ اوسکا کرتا تاوہ
مرتکب فعل بد ہوکر مجھی ملعون نکرتا کیا خوب لذتین اور مزی آپ حاصل کرین اور لعنت ابلیس پر ہو وہ
نذیر بد وہ در دیگر گروہ مین کہا ای ابلیس تو دہوکہ دنے مین گناہ نکرون ابلیس ہنسکر کہا خوب
سر دست مزہ اڑاوین مال کار فراموش کر جاوین نتایج جب یاد آئین اپنی تین بچانیکی غرض سی مغالطہ
دینی ابلیس ہی تہا این چہ احمقی حواہش کو پیش نظر رکہا مال کار سے چوکا نیک بد کر دیا اور جو مال کار کو
دیکہا ابلیس دوسرا کہنہ نکرسکا اگرچہ آدمی اپنی کو بڑا عقلمند جانتاہی مگر غرضکی مقابلہ مین ایسا بیوقوف
و نادان بنجاتاہی کہ پہر اوسکے برابر مقابل دوسرا نہین اور یہہ حماقت انسان موجب خوشنودی
ابلیس ہی کہ آدمی اپنے تین سمجہتا کیا تہا اور کرتا کیاہی وبدہ دلیری یہہ کہ شرمندہ نہین اور نافہمی یہی کہ
لذاید مستحکم سے دست بردار اور لذاید ناثبات پہ ایسی محو کہ نیکے خویش قایل نہین بار دیہہ مقام معذرت
کی نے اور معافی مانگنی کا وہ بالاطاق لاحول پڑہکر اپنی تین بری الذمہ کرنیکو تیار احکام خدا و رسول
فراموش کر بیٹہی تو اپنا خط کیا کہیں بنی ہو کہ شیطان مغالطہ دہی انا تین سزا پایگا اور آدمی
اسوجہ سی جزای کردار و سزای اعمال سی بچ جائیگا لوگ بمقابلہ اغراض کیسی مغالطہ خوار ہین یہ
دیکہکی انتہا نہین قبل ارتکاب فعل دفعیہ ابلیس کی فکر کرنے مغالطہ خوارسی نہ ہوتے ماخوذی
جب صبح خطا وارہی پہ نادم نہ ہو تو مغالطہ خوری بیٹہکے تو پہلے اپنی ہی عقلمندی اور دانشمندی پر الزام لائے
اور نادانی قبول کی اور فی الواقع ابلیس کا کیا کام ہے اور انسان کو کیا کرنا چاہئے یہہ حق ہی
یہہ نقل سنو اور حواس باختہ کو جاکر جواب دو۔ **نقل ہی کہ ایک امیر گاؤن آباد کیا**
دہ باشندگان موضع کا مخلص خیرخواہ تہا بنظر آسایش باشندگان و انتفاع بیوپاریان و
رونق موضع بازار لگانیکی فکر کیا اور سوچا کہ بازار مین اچھی بری جنس بکیگی بنا بران ذریعہ
منادی لوگون کو خبردار و آگاہ کیا کہ اشیاء سفید کا خریدار نفع اور مضر کا خریدار ضرر

اوٹھائیگا بلکہ اقتناع کیا کہ فلان شئے نہلین خیر بازار شروع ہوا اور بیوپاری ہر قسم کے اجناس دوکانین
رکھہ تعریفین کرنے اور خریدار خرید کرتے جسنی شئے مضر خریدا مضرت اوٹھا تو آپ فرماتے کہ یہہ قصور
مالک موضع کا ہی جسنے گاؤن آباد کر بازار لگایا اور اشیاء مضر بازار مین لانے اور بیچنے کا حکم دیا
یا دوکاندار کا جسنے مضر اشیا بیچی اور اپنی مالکی تعریف کا پیشہ اختیار کیا یا خریدار کا جسنے بہت سوچکر
جواب دیا کہ خریدار خبردار ہوچکا تہا اب انھیں خریدار کو لازم ہی کہ خریدنے کے پہلے اپنی نفع و ضرر کو
سمجہکر کوئی شئے خریدی جب پہر دوجا غلطی کر خرید کیا کہ دلنے خویش آدمی پیش آسمین نہ قصور
مالک موضع کا ہی نہ تاجر کا تب ابلیس خوش ہوا اور کہا کہ اللہ تعالے بازار دنیا مین ابلیس بیچارہ شر کے
بیوپار کا منقطع فرما بازار دنیا مین روانہ کیا اور ذریعہ پیغمبران ہدایات و امر و نہی کے احکام صادر
کیا اسپر بہی کوئی خواہان شر ہو تو اسنے خدا و رسول کے حکم کو نہ مانا اور اپنی مال کار کو نہ سوچا
یا ابلیس سے دہوکہ کہایا یہہ شرمندہ ہونیکی جا ہی نہ لعن و طعن ابلیس پر کرنیکی مین ہی دیکہہ لونگا کہ حساب
کیسے ہوگا اور کون سزا پائیگے آخرت مین سبکے حسن و قبح کہل جائینگی غرضکہ ابلیس ایسے فقرہ لیا کہ
ناطقہ بند ہوگیا بجز اسکے جواب نہ بن آیا کہ یہہ ہدایت منجانب اللہ ہوئی اب مجہی ضرور ہوا کہ
مین آیندہ اپنی تئین اپنی سے مخوف رکہون اسکے بعد ابلیس روپوش مین نادم خاموش رہا
بعد چندی پہر مقابلہ ہوا تو پوچہا ای ابلیس کدہر تہا تو کہا تمہارے ساتھ جدا نہین تہا آپ
سمجہے ہونگے کہ ابلیس دفعہ ہوگیا یہہ فہم غلط تا حیات مجہسے جدائی نہین البتہ منتظر مغالطہ دہی بہ تبدیل
لباس آتا ہون تمکو اس مباحثہ مین بہت بازپایا کہ مجہسی قایل ہوئے تو اب مجہی بہی لازم ہوا کہ
اچہی بات پر تمکو آگاہ کرون لہذا ایک نصیحت کرتا ہون کہ ہر مسلمان کو پابندی شرع
شریف مقدم ہے اور پابند یا تارک مغالطہ ابلیس مین نے کہا اس مجمل کی تصریح
کرنا مجہے معلوم ہوا کہ فلان پابندی غلط ہوئی جواب دیا کہ ہر احکام شرعی کا خلاف تو

جب اللہ شامل حال ہوتا ہے تب ابلیس کا ایسا حال ہوتا ہے غرضکہ بطفیل ہادی امین کے ایسے فقرہ لیا گیا
نا المقصد ہوگئی اور بغیر روپوشی کے گذر نہ ہوئی پس جو کوئی نکتہ ہادی یہ حاصل ہوگا بفضلہ تعالیٰ
کہ غالب ہوگا۔

## فصل چھٹی پھوٹ کے بیان میں

جب مغابرت ابلیس کے مدافعت کیجاتی ہے پھوٹ آموجود ہوجاتی ہے اسکا وجود دربت میں اور
اثر دل میں پھوٹ خلاف باہمی کو کہتے ہیں جس ریاست میں اسکا گذر ہوا انتظام ریاست
خراب رعایا تباہ نام بدنام رئیس پریشان تلخ کام خطر ریاست حرام اور جس گھر میں یہہ دخیل
کارخانہ خراب صلاح خانہ منتشر و پراگندہ حواس جب اسکا یہہ حال آدمی دیکھتا ہے تو لازم ہے کہ
خانہ تن کو دیکھے کہ دل خانہ خدا میں کسقدر اجماع مخالفین ہے کہ جسکے بیان میں زبان قاصر عقل گم
بر خواستہ دل ہو اشتہ ایک دوسرے کی ضد ایسی کہ جسکا حال ظاہر اور دفعیہ اوسکا خیر امکان البشر سے خارج
دل مومن بوثیقہ نحن اقرب جا نہ خدا بنا تو سکا نہیں مکین کا ہونا ثابت ہوا وسوسے
نے دلمین ابلیس کا ہونا ثابت کیا احکام شرع پر بہ تقویت دل قصد ہوتا ہے تو اوسی دلمین ترغیب
ابلیس مانع احکام شرع موجود رہتی ہے خوف موجود ہا یار و زہ رکہو ورنہ سزا ہوگی الجوع والعطش
کہ کار امروز بفردا مگذار عاقبت کی خبر خدا جانے ہم تو آرام سے گذرتی ہے دنیا میں کلو و اشربو
سے در گذر نہ کر غرضکہ دلی نے حلال و الحرام کے تمیز پر زور دیا تو خواہشوں اور آسائشوں جسمانی نے
اپنی خلاف ہمیشہ سمجھایا غرضکہ ایک دوسرے کی ضد میں مستعد موجود دل ہے جاتی ہے خلاف احکام شرع
دکھا کر زور دے بندہ بندگی کا قصد کرے عشرت و شہوات ناچ راگ رنگ دیکھنے پر مستعد ہو جاتا ہے
خیر الناس کا ہمت مانگو لا تقرب قدم آگے نہ بڑھا ہمت جدال و قتال پر آمد دنیا کے پست ہمتی
ہنسا کے ہم خالف جی نہ ہی کی ضد غصہ آخرت کا ڈر عیش و نو میں خطرہ اللہ کی طرف بلاتی ابلیس

راہ گمراہی پر لیجائے پہلا یہہ حال کیون کیسا سمجھ مین آئے کہا سُنکر و ہدایت کہا یہہ شیطانکو بحکم لعنت
اور یہ دنیا کی سیکو آئی خدا کے باتین خدا ہی جانے تو دیکھو خوشی کا قیام پہنچ اوٹھائے بیماریکا نام سُن
صحت بہاگ جائے غرضکہ جو آتا ہی سے گا تا ہی پرہیز اچہا بتاتا ہی بدپرہیزی پر دل لوٹا جاتا ہی اگرچہ ان تمام
مخالفین خانہ تن کا بیان ہو تو نہ زبانکو گویائی کا یارہ اور نہ سامعین کو سماعت کو ارا اطاعت و
بندگی کا اس مخالفت مین کیا گذارا جو برجوع دل کچہہ کر سکے یا مدد کچہہ تو عمل ایسا بتاؤ کہ یہہ سب
روبراستی لاوین یا باہم انکی صلح ہوجائے کیا مجبوری ہی عقل دخل نہین پا لی اللہ اشرف المخلوق
اور خلیفہ جسے فرمائے مخلوق ہین بندہ و بشر کہائی سب کا رجوع دل ہونا اور دل قلب کہا جائے
امید کار خیر صلاح ہے لیے سکے اسکی اصلاح ضرور ہے جو جملہ کام باتفاق انصرام پاوین جب ان
مخالفین کے اجتماع کیجیے ایسے کہ زبان نماز مین کلام اللہ پڑہی اور گوش دل دوسرے کلمات سنے
مین مصروف دل ہر روئی جدا جسم و زبان بظاہر سوئے خدا یون رجوع لائی مباحثات
اندرونی سے اسرار اسکی خلاف نماز مین کلام منع ہی مگر دل تو دوسرے بولیان بولتا ہی اگر
حالت ظاہر بخیر تو باطن مین شر موجود ہوجاتا ہی کچہہ سمجھہ مین نہین آتا ہی اگر تنہائی اختیار کیجائے
تو بظاہر اجسام سے تنہائی ہوتی ہی مگر باطنی مخالفین کے وہ اجماع کہ جیسے زبان کبہی نہین
سکتی یہہ مخفی باتین بول نہین سکتے طاعت کی امادگی اون مخالفین سے غائب ہین کے
دی یکجا جمع کرتا ہی نادر یہہ کہ جو آیا بخوف و خطر اسنے سی گاتا ہی کوئی منع کرنے نہین اتا ہی
حتی کہ وہ طاعت انہین جہگڑون مین ختم ہوجاتی ہی اکثر مجہے تجربہ ہوا ہی کہ آغاز طاعت مین
یہہ جہگڑے شروع ہوتے ہین طاعت ختم ہوتے ہی سب معدوم ہین اسنی ثابت کر دیا کہ یہہ
کچہہ ہوتا ہی محض طاعت مطابق نہ ہونے دینے کی غرض ہی بہ این نوع فراہم ہوجاتے ہین
شیخ سعدی صاحب علیہ الرحمہ فرماتے ہین شب چو عقد نماز می بندم

جسنے اپنے وقت پر دست بادست مرشد پہونچایا اور مرشد نے وحدت کا سبق ایسا پڑہایا کہ دستر خوان مغایرت
مخالفین سے پڑہایا صلح کل کا جامہ سبکو پہنایا ورنہ اندفاع دویمین کیا گیا انکار تہے سبق پڑہتے ہی رکے یار تہے
بفضلہ تعالے چھوت سب چہوٹ گئی اللہ تعالے اپنے بندونکو ان جھگڑون سے پار لگائی سمجھہ سرفراز کرے سرکا تہہ ہو
توشہ آخرت ساتھہ ہو

## فصل ساتوین دنیا مردار کے بیان مین

الدنیا جیفة وطالبها کلاب اس مردار کی طلب مجہہ کتہ بنائی لہذا قصد ترک دنیا کیا اور زلہ شمین آیا ہو کہ
صاحب لوگ بناوین تا اوسے ترک کرون طبقہ زمین آسمانون میں جو کچہہ ہے اگر اسکا نام دنیا ہے
تو ترک اسکا غیر ممکن کیونکہ ایسی کوئی جا نہین جہان زمین و آسمان نہو ایسی جا ای نہ بقید حیات اور نہ بعد
ممات از زمین تا آسمان چہائی مگر دنیا نہ ملی غور سے دنیا کو دیکہا تو طلب نے کتہ بنای ہے لہذا طلب مین دنیا کا
بات نا تصور کر اپنے مطلوبات کو فراہم اور اوسمین تشخیص کیا کہ بابعد تحقیق اوسی ترک کرون شعر
ترک دنیا کا سوچ آیا نخ ہو کچہہ بڑی ایسی کامیاب نہین ہو بغور یہہ تشخیص ہوا کہ طلب دنیا حد طلب ہے جسکو
شرع منع کی ہے بغور اسکی یہہ خیال ہوا کہ دنیا دار تو حکم اوسکے ترک کا ہوا ہے و درمین وحشی اطلب
کو ترک کرنا چاہتا ہون جو دنیا قرار پای ہے اور طالب کتہ بنتا ہے بہت کچہہ سامعہ خراشی اور
مغز ناشی المعیاب گئے مگر دنیا کا پتہ ہمدست نہ ہوا تب کل اپنے مطلوبات کا بلا لحاظ جایز وناجایز
قصد ترک کیا اور زن و فرزند مال و مکان وغیرہ اور جو اور جسقدر رشتے سب سے جدائی چاہا
تا یہ سب مجہسے ترک ہو جاوین اور آئندہ طلب انکی نہ کرون اور کتہ نہیں سمجھون بمقابلہ
و مساختہ زن و فرزند دنیا و طالب مردار کتہ کہا گیا ہے بحکم خدا و رسول صلعم
و مال و مکان از رو زیور وغیرہ جو اور جسقدر بموجب احکام شرع آدمی کو حاصل ہین
تو سب حلال کس آیت و حدیث سے ہمنی اسپر اطلاق مردار قرار دی کہ جسکی وجہ سے

تمہیں ترک اوسکا درست یا طلب مردار کے کہتے بتای ہے اگر ترک کرنا حلال کا کہتے باقی ہو تو اوسی ثابت کرو ورنہ
بموجب الکلام یہ قبول کرو کہ ترک حلال آدمی کو گنہگار بناتا ہے اللہ تعالیٰ جسکو کلوا و اشربوا فرماتا اوسکو تم اپنے اوپر حرام
بتای کہ جو ترک کرتے ہو کیون یہ حلال تم حرام نہیں کرتے ہو صاحب یہ کوئی تمہارے واسطے حقیقہ نہیں ہے طلب
حقیقہ تلاش کرو اور سب الحکم اوسکے ترک کرو منع نہیں بہت کچھہ اسمین مناظرہ و مباحثہ ہوگے مگر مین مغلوب وہ
غالب آ اور لاجواب ہوا لیکن تب از سر نو مجھی تلاش دنیا ہوئی خواص کتنے کو دیکھا تو طامع و حریص نظر آیا تب غایب
حرص و طمع کیا ہی اوسکی تلاش کیا تو یہ بہ درست ہوئی کہ بلا لحاظ جائز و ناجائز غیر موجود کی خواہش و طلب کرنا ہی آدمی کی
ایک حالت ظاہر دوسرا باطن ہیں دنیا دار ظاہر جو بحکم منع ہی اوسکی خواہش و طلب مردار ہے اور دنیا کہتے بتای ہے اور
تارک دنیا کو بلا لحاظ حرام و حلال پر غیر موجود یا فرید بران کا طلب کرنا طمع و حرص اور وہ مردار ہیں طلب خواص کہتے
کا ہی اور اوسکا ترک دنیا ہی کیونکہ جو چیز لیاقت مصرف سے خارج ہے وہ پیکا اور طالب اوسکا کتہ ہوا مثلاً اگر کسی کا
روٹی کھا رہے ہیں اور خواہش و طلب یہ کہ بریانی و بازردہ کھانیکو ملی یا پیدل جا رہے ہیں خواہش و طلب سوار ہونے کی رکھتے
ہین یا گہوڑی پر سوار اور طلب و خواہش سواری ہاتی عماری میانہ بگی ہو یہ طمع و حرص و طلب ہی اور اسیکا
نام دنیا اور اسیکا طالب کتا کہا گیا ہی اگر بغور اس طلب کو دیکھیگا تو اوسی ظاہر ہوگا کہ جب ایسے غیر موجود کی طلب ظہور
لاتی ہی تو آدمی اوسکے ملنیکی توقع مین ایسا مبتلا اور اوسکی آرزو مین محو و مستغرق ہوتا ہی کہ یہ فکر کیجا دیگی تو یون
بہ درست ہوگی اسکے اشتغال مین ایسا مشغول ہو جاتا ہی کہ اوسکے ظاہر و باطن مین اسکے سوا دوسرا ذکر و شغل
نہیں رہتا ہی اسواسطے اس طلب کو طلب دنیا اور یہ حقیقہ قرار پای ہے اب جو جسکا موجود ہو کہ زاید از ضرورت ہا
رکھتی ہین اونکے طلب و خواہش یہ ہو کہ موجودات ہر وقت مین ہمارے کام آدینگی یا تہہ میری زرتی کا باعث
یا منافع لیاقت یا مسعلی نعمات وغیرہ ہوگی اوسکا ہی نام دنیا ہے کہ انکا خالق سے اوٹھکر مخلوق پر جمتا ہی یہ بین
موجود ہر کہ زاید از ضرورت فراہم ہو جاتے جب اور فراہم شدہ بعرض تلف مین آتے کیا ظاہر اور کیا
باطن مین نہ فرحت و خوشی کا دخل ہوا اور نہ رنج اسکا ترک کرنا ترک دنیا ہے اور جب تک آدمی

اللہ تعالی کے دادودہش پر اسقدر متمکن نہ کریگا کہ میرا معبود ہر دم میرا معین و مددگار ہر حال خبرگیران ہے
تب تک اسکی اطمینان نہ ہوگی اطمینان جب ہوی تب فکر و پروا نہ ہوی جب فکر و پروا نہ ہے تو استغنا ہوی
اور استغنی حاصل ہوی اور وہ مستغنی کو نہ محتاجی باقی رہتی ہے اور نہ احتیاج اب نہ طلب ہوگی اور نہ خواہش جمع
اور برد یا استعمال مین لایا نہ ایا پروا نہین ہر حال خوشنود ہر دم رضامند رہنا کہ حالت اندرونی و بیرونی مین
تغیر و تبدل نہ ہوا اسکا نام تارک دنیا ہدایت جسنے تمامی لوازمات دنیا دار ہی پایا ہو اور اوسیر حالت قبض و بسط
ہونیکے حالتمین جب صراحت بالا دسی اگر اوسنی یون ترک کیا تو ترک دنیا ایسی ہی شخص کا کہا جائیگا
یا اوس شخص کا کہ جو کچھ پایہ تسلط مین پونچی ہے ترک نہ ہوا وسکا ترک کرنا مسلم آئیگا کیونکہ مقدور کے
نسبت لفظ ترک کا استعمال ہوگا نہ نسبت غیر مقدور کیونکہ مقدرت نے تو خود اسکو ترک کیا ہی مقولہ
حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمہ تواضع ز گردن فرازان نکوست گدا گر تواضع کند خوی اوست
نقل ہے کہ ایک بزرگ جب کسی بزرگ سی پوچھی کہ اب فکر میری قوت و معاش قبل وقت یا بعد وقت
یا وقت موجود ہر کب کرتے ہو وہ جواب نہ دی تب مکرر سہ کرر یا دونسی پوچھی تو جواب دیکہ قبل و
بعد وقت تلاش و فکر بے سود کہ ہنوز میری کا وقت ہی نہ آیا یا جو وقت کہ معین تھا گذر گیا یہ تلاش
داخل حرص و طمع و طلب دنیا اور جو دیو جو کچھ حاضر اوسیر اکتفا ضرورت طلب و فکر نہین اگر کچھ تو بھیجے

## فصل اٹھوین تلاش خدا مین خاکساری مصرف رہنا

فاینما تولوا فثم وجہ اللہ موجود ہے تو پھر تحویلف کہ جو کہے خدا کو دیکھا وہ کافر جو کہے خدا کو دیکھا
ہون وہ کافر کیونکہ اللہ تعالی آپ ہی حاضر و ناظر و موجود و نحن اقرب فرمایا ہے اب کوئی اس نکتہ کو
سمجھا ہی کہ اللہ تعالی کو کوئی کسطرح پایا نہ پہچان ہو جاتا خیال و قیاس و گمان مخلوق کا کہ خالق ضرور
ہے لیکن کون اسکا علم نہین پس یہان جسنے اپنے مالک کو نہ جانا اور نہ پہنچا یا اوسنے
کچھ نہ جانا اور نہ پہنچا یا بظاہر تو کوئی احکام مانع بھی نہین اللہ تعالی اپنی خبر بندہ کے نزدیک

ہونیکی دیتا ہی اور بندہ نہ دیکھا آسمان عرش و فرش و کرسی پر اللہ کو ڈھونڈنے جاتا ہی کہ جو خارج از
امکان بندہ ہی یار نے نصایح علما سنا حیرت مین اگیا محروم رہا اور جو سمجھا وہ جاتا یعنے سنتی مین کہ اللہ کو ہاتھہ
نہین دیتا کا نہین سنتا انکھین دیکھتا اپنی حیرت مین الا کہ یہہ عجز ممکن کیسا ہوگا سمجھہ اسمین سے وہمی کی آدمی
کو سمجھنا چاہئے ہاتھہ انکھہ وغیرہ اعضا ہین اور چند اعضا سے جسم محدود مرکب ہوا ازانجملہ جو اعضا جسم سے جاوے
او جسم پر اسیقدر ناقص ہو گئی اور اعضا معہ جسم حادث اور ذات انکی قدیم ہی وہ حادثات اور نقص سے
پاک ہی لہذا ذات کو جسم نہین وجہان جسم نہ ہو اعضا نہین سب جسنے کہا کہ مین اللہ کو جسم سی دیکھا وہ کافر
یا دیکھتا ہون کہے وہ کافر ہوا اور جسم وہ ہے جسکو لنبان چوڑان وگان ہو اور ذات ان سب سے بری ہی اور پہچان اوسکی
کلشی محیط مین ہے ذات کے اندر جملہ صفات ہین وہ انکھہ جو صرف صفات دیکھتی ہی جب ذات مین صفات
کو دیکھی گے تب اوسی پہچان معبود ہوگی اوسوقت ذات کو صفاتمین اور صفات کو ذات مین پائیگا
جیسا کسینے کہا ہی بیت خود نوشتم خود بہ بدہم خود نہ بوہم در نوشت ہمہ سر نوشتی سر نوشتم سر نوشتی سر نوشت
اور یہہ تحقیق اسیوقت کام دیگی جب یہہ خود اپنا تین منتخب اور مشخص کریگا شعر اپنی کبھی تلاش نہ کی جو کہ
یہہ ہو ہی ہمہ برسون رہی خراب تلاش خدا مین ہم ہمہ جب کوئی دکامل تلاش اپنی کریگا تب یہہ
دیکھیگا کہ رباعی عابد ہین ہم صفات مین معبود تھین ہمہ کیا شک ہی بعد مرگ ہمارے بجا تمین ہم
اپنی جو لب تہو ہی مردہ زندہ ہو ل ہمہ اعجاز ہی لیو نمین کرامت ہی ہاتمین ہمہ ہم ہی ہوتے خدا تما لیکن ہم
یہان کوئی خود نما نہین ملتا ہمہ بتلا وینگا خدا کا پتہ کیا کسیکو مین ہمہ معلوم اجتک مجھی میرا پتہ نہین ہم
سچ تو یہہ ہی کہ کوئی ڈہونڈیگا کیا اور پائیگا کیا جب اپنی تلاش پر رجوع لائیگا وجود پائیگا کہ جسکے
اسماہت مین اگر من عرف میں چلیگا تو امارہ لوامہ دیکھی گا پہچان نفس نہ ہوگی جو جس فعل
مین اوسکو نظر ائیگا اوسی قسم کے نام سے موسوم کرتا چلا جائیگا نفس کو پہلی دیکھا اور نہ
اب جو دیکھہ پہچان جائیگا غرض جبتک ہادی عینک دید باطنی نہ دیگا کر سمجھائیگا اس دیکھنے والے کو

خاک مین نہ ملائیگا کچھہ بہی سمجھہ مین نہ آئیگا جب مرشد بتائیگا تب جمال باطنی پائیگا اور ہر نام حقی ہو سوم ہے
اوسکی شناخت ہوگی تلاش بند کیا قطرہ ملا یہہ کہسکتا ہے تو دریا قطرہ بنا ہی حجابات جملہ قطرات کی سمجھے
قرار پاچکے تو ہر انسانکو اسکا پاس ہوا اور یہہ تو نہ ہو کہ اونسی آپہین اعلی و افضل جانی اور دوسرےکو حقیر دیکھے
نقل ہے حضرت کریمکی اکثر حضرت عالی بایزید بسطامی سلطان العارفین راستے جاتی تہے سامنے کتا آکر
کہڑا ہو گیا حضرت بہ اعزاز دی راستہ جانیکا دے دیا جو ہمراہ تہے متحیر ہوے تو حضرت فرمائی کہ کتہ نے ایک
سوال نازک کیا آپہین باعزاز جانیکو راستہ دیا مرید اور زیادہ متحیر ہوے کہ آدمی اشرف المخلوق اور حضرت
سلطان العارفین کتہ کہ نجس العین اوسکی کیا مجال جو سوال کرے حضرت فرمائے کہ کتہ مجہسے سوال
کیا کہ بعالم ارواح بحکم کن جسطرح دونو پیدا ہوے ہین آپکی روح نے وہ کونسا کام اچہا کیا تہا کہ جسکے
سبب اشرف المخلوق پر سلطان العارفین کیخدمت سے سرفرازی ہوئی اور میری روح کونسی خطا ہوئی کہ جسکے
سبب نجس العین کا جامہ پہنا کر یہان روانہ کیا گیا تہا لہذا مین اوسی بتوقیر راستہ جانیکا دیا ہے
آدمی کو لازم ہی کہ یہان ذرا سوچ اور سمجھہ کر گذرے یہہ قطرہ وجود انسانی اپنے آپہنا ہونے کے مقابلہ مین
اپنے تئین دیکھہ نتائج کو سمجھے دیکھو قطرات بارش کہ نزول سماوی کیسے فضیلت اور بزرگی ہوتی ہے
یہہ فیض رسان عالم ہین یا یہہ اونکی لیاقت دیکھو کہ یہہ بزرگونی ہو خاک آپہین خاک کو اپنی بزرگی دیکر
تر جانتے ہین بلکہ جو اونسی فیض پاتے ہین اونکی پہر بزرگون آتے ہین۔ ذرا سنو یہہ کیسے کہتا ہون
آدمی ہے قطرہ ہے اور کسقدر دعوی سربلندی اپنے ہمسرونکو اپنے سے کمتر اور خود کو بہتر
جانتا ہے مجبوراً ایک سے بزرگی کیا تو ہزار کی تحقیر اور قبلہ کو قبلہ خاکی کہتے ہین اصل سمجھو
خاک ہو اور یہہ اپنی ہی اصل کو اپنی سے کمتر اور اپنی تئین اچہا سمجہتا ہی اور بزرگی خاک دیکھو قطرات
بارش خاکی ضعیف مگر بزرگی خاک کس درجہ کرتے ہین کہ بزرگون آسمانسے یہہ خاک پر آتے
ہین اور آتے ہی خاک نشینی اختیار کرتے ہین اور یہہ قبلہ بوقت نماز تعمیل حکم خدا سجدہ

